وَاَوْلَادِیْ وَاَهْلِیْ وَاَقَارِبِیْ وَمَشَائِخِیْ وَاَحِبَّائِیْ وَلِمَنْ قَرَأَ وَكَتَبَ وَسَمِعَ هٰذَا الْكِتَابَ وَلِسَائِرِ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔ اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِی الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَاَجِرْنَا مِنْ خِزْیِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَعَلٰی سَائِرِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰی جَمِيْعِ عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ۔

پس اے وہ ذات پاک جس کی رحمت تمام چیزوں کو گھیرے ہوئے ہے میں بھی ان چیزوں میں سے ایک چیز ہوں، اے ارحم الرّاحمین تیری رحمت مجھے بھی گھیر لے اور اے وہ ذات جس نے اپنے نفس پر رحمت کو لازم کرلیا ہے میں تیرے بندوں میں سے ایک بندہ ہوں، پس اے ارحم الرّاحمین تو میرے حال پر رحم فرما اور اے وہ ذات جس نے اپنی کتاب میں یہ فرمایا ہے کہ اے میرے نبیؐ آپ میرے اُن بندوں سے کہہ دیجیے جن لوگوں نے اپنے نفسوں پر ظلم کیا ہے کہ وہ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہوں، یقیناً اللہ سب گناہوں کو معاف فرمانے والا ہے کیونکہ وہ بڑا معاف کرنے والا مہربان ہے۔ پس میں بھی اُن نافرمانوں میں سے ہوں لہٰذا تو میرے سب گناہوں کو معاف فرما دے تو غفور الرّحیم ہے۔ الٰہی تو مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو بھی اور میری اولاد اور میرے اہل بیت اور میرے خویش و اقارب اور اساتذۂ کرام اور دوست و احباب کو اور اس کتاب کے پڑھنے والوں اور لکھنے والوں اور سُننے والوں اور تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کو بھی بخش دے۔ اے میرے مولیٰ تو میرے تمام کاموں کے انجام کو اچھا کردے اور دنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب سے بچالے۔ اے میرے رب تو میری اس دُعا کو قبول فرمالے کیونکہ تو ہی سُننے اور جاننے والا ہے اور سب کے آخر میں ہماری یہی دُعا ہے کہ ساری تعریف اللہ ربّ العالمین کے لیے ہے اور درود و سلام بھیجتے ہیں اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور آپؐ کے آل و اصحاب پر اور تمام نبیوں اور رسولوں پر اور اللہ کے تمام بندوں پر۔

○○○


اسلامی اکیڈمی
خالص دینی اسلامی نشریاتی ادارہ ہے جہاں سے
ہر قسم کے قرآن مجید عربی، انگریزی اور اردو زبانوں
میں قرآن وسنت کی روشنی میں مرتب کردہ دینی کتب
شائع کی جاتی ہیں دینی کتابوں کے مطالعہ سے اپنے
نور ایمانی کو اجاگر کریں خود بھی پڑھیں اور
اپنے احباب کو بھی دعوت دیں